# تبصرہ

## ''فطرسِ خیال'' مجموعۂ کلام مظہر سعید علیگ

حمد خدا و نعت رسولؐ نیز سلام و مناقب کا مجموعہ تصنیف کردہ جناب مظہر سعید علیگ بہرائچی ۳۲ر صفحات پر مشتمل کتابچہ کی صورت میں ہے۔ موصوف کی یہ دوسری پیشکش ہے اس سے پہلے یعنی ان کا پہلا کتابچہ جو عزائیہ کلام پر مشتمل ہے۔ ہندی رسم الخط میں اکتوبر ۲۰۰۷ء میں شائع ہوا۔ دونوں کتابچے ضخامت کے اعتبار سے مختصر مگر اپنی خوبیوں کے لحاظ سے مطول ہیں اور کیوں نہ ہوں جناب مظہر سعید صاحب افکار کے اعتبار سے بہرائچ میں ممتاز و نمایاں ہیں نیز آپ کا ننیہال ایک علمی خانوادہ ہے جس کی دسیوں پشتوں میں علماء و ادباء اور شعراء عربی و فارسی وارد و گذرے ہیں۔ مظہر سعید صاحب سراج الشعراء مولانا سید محمد جعفر قدسی جائسی کے فرزند اکبر اختر جائسی مرحوم کے نواسے اور خورشید جائسی مرحوم کے شاگرد ہیں۔ اچھے اشعار کی تعداد زیادہ ہے نمونے کی صورت میں چند اشعار پیش ہیں جن سے شاعر کی فکری بلندیوں کو کسی حد تک سمجھا جا سکتا ہے۔

علی کی مدح میں لکھ لکھ کے اچھے اچھے شعر
میں خود کو صاحب جاگیر کرتا رہتا ہوں
کربلا ساز نے جب خون جگر سونپ دیا
تب کہیں دین کی تصویر نے آنکھیں کھولیں
روشنی ہی روشنی اسلام کی گلیوں میں ہے
کربلا کی خاک میں سورج لپٹ جانے کے بعد

## الامام فاؤنڈیشن کے جعفری یتیم خانہ کا افتتاح

امبیڈکر نگر کی معروف قومی فلاحی تنظیم الامام فاؤنڈیشن نے ہیڈکوارٹر پر ایک یتیم خانہ کھول کر اس علاقہ کو ایک اور تحفہ دیا آج اس جعفری یتیم خانہ کا افتتاح فیتا کاٹ کر کیا گیا اس موقع پر الامام فاؤنڈیشن کے سرپرست فدا غلام حسین، کناڈا سے سجادیہ ویلفیئر ایسوسی ایشن علی پور بنگلور کے تقی عباس اور حیدر آباد کے شہید حسین بھی تشریف لائے انھوں نے اس علاقہ میں یتیم خانہ کی کمی کو دیکھتے ہوئے الامام فاؤنڈیشن کے چیئرمین خواجہ شفاعت حسین کی اس کوشش کی ستائش کی۔ اس موقع پر الامام کے سکریٹری زائر حسین جعفری ایڈوکیٹ، خازن ڈاکٹر صابر حسین، شکیل عباس اور حاجی زوار حسین کے علاوہ، سید رضی احمد مولانا قاصد حسین، منظر عباس، حاجی شمس الحسن وغیرہ بھی موجود تھے۔ اس پروگرام کے بعد حاجی فدا غلام حسین چاچا سرپرست الامام فاؤنڈیشن نے چیئرمین خواجہ شفاعت حسین کے ہمراہ مرادپور، کاندی پور، جلال پور، پہاڑ پور، ٹانڈہ اور اتریٹھو میں غرباء کے تعمیر شدہ مکانات کا معائنہ کیا اور انھیں چابیاں دیں اس کے علاوہ کچھوچھہ شریف میں بیت الصلوٰۃ کا افتتاح بھی سجادیہ ایسوسی ایشن کے تقی عباس اور نجم عباس نے کیا۔ اس موقع پر مولانا قاصد حسین بنارسی نے رسول اکرمؐ کی سیرت پر روشنی ڈالتے ہوئے عمدہ تقریر کی اور مصائب سید الشہداءؑ بیان کئے۔ بیرونی مہمانوں نے علاقہ کی غربت کا بھی جائزہ لیا اور اپنی خدمات جاری رکھنے کا بھروسہ دلایا اور الامام فاؤنڈیشن کی کارکردگی پر اطمینان کا اظہار کرتے ہوئے خواجہ شفاعت حسین صاحب کی حوصلہ افزائی کی۔

